## ۹۹ درُود مشاہدہ

مشاہدہ اللہ تعالیٰ کا ایک خصوصی انعام ہے اور اس کا مطلب چشم باطن سے غیبی اشیاء کو دیکھنا ہے اور یہ مجاہدہ سے حاصل ہوتا ہے لہٰذا جو شخص صاحب مشاہدہ بننا چاہے وہ اس درود پاک پر جد وجہد کرے یعنی اسے فرضی عبادت کے بعد بہت کثرت سے پڑھے جوں جوں پڑھنے کی تعداد میں اضافہ ہوگا ویسے ہی اسے اللہ اور اس کے رسول کا قرب حاصل ہوتا جائے گا بالآخر وہ مقام آجائے گا کہ اسے مشاہدہ ہونے لگے گا۔ اس کے علاوہ اس درُود پاک کو روزانہ ۱۱ مرتبہ پڑھنے سے رحمت الٰہی کے دروازے کھل جاتے ہیں اور جو شخص اسے چالیس دن تک روزانہ ۲۱۲۵ مرتبہ پڑھے اس کی ہر جائز حاجت پوری ہوگی۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ رَحْمَةً لِّلْعَالَمِيْنَ وَ

اے اللہ درود بھیج اپنے حبیب رحمت اللعالمین پر اور

عَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ○

آپ کی آل پر اور آپ کے تمام صحابہ پر